بعد یہ عربوں کی طرح حلقہ بگوشِ اسلام ہو گئے اور یہود کی کوئی عسکری ہیبت باقی نہ رہی کہ وہ اسے کھوئیں لیکن اس جنگ کے پھلوں میں، جس کی آندھیوں کو انہوں نے ہوا دی تھی، ان کا حصہ، مدینہ میں بنی قریظہ کے سب مردوں کو تباہ کر کے اور ان کی عورتوں اور بچوں کو قیدی بنا کہ یثرب کو یہودی عنصر سے پاک کرنا تھا اور یہ وہ خوفناک مصیبت ہے جسے یہود نے (احزاب کے ساتھ معاہدہ کر کے) مسلمانوں پہ نازل کرنے کی تیاری کی تھی[1]

اور ان مجرم یہودیوں کی مصیبت نے، یثرب میں ان کے باقیماندہ وجود کے مٹانے پہ ہی توقف نہیں کیا جو ان کے شریر اعمال کا حامل تھا۔

بلکہ یہ مصیبت جرم کے مقام اور آمریت کے اڈے خیبر تک پھیل گئی جس میں اس خوفناک جنگ کا منصوبہ تیار کیا تھا۔

پس احزاب کا خوفناک حملہ ایک سبق تھا جسے مدینہ کی کمان نے یاد رکھا اور اس کے بعد یقین کر لیا کہ ظلم و زیادتی کے خیبر پہ ضرب لگائے بغیر چارا نہیں اور اگر اسے ضرب نہ لگائی اور تباہ نہ کیا گیا تو اسلامی وجود ہر لحظہ آمریت اور ظلم و زیادتی کا تختہ مشق رہے گا، خصوصاً اس لیے کہ یہود کے پاس وافر جمع شدہ مال تھا اور مال زیر دست اقتدار والا ہوتا ہے) جس سے وہ مسلمانوں کے خلاف کوئی جنگ بھی جیسے وہ چاہتے برپا کر سکتے تھے، اس لیے مدینہ — نبی اعظم صلی اللہ علیہ وسلم کی کمان میں، خیبر میں یہود کے خلاف وسیع جنگی کاروائی کرنے پہ تیار ہو گیا حتیٰ کہ وہ مسلمانوں کے ہاتھوں میں آ گیا، اور اس کے تمام زعماء اور قائدین معرکہ میں قتل ہو گئے۔

---

[1] اس سلسلہ کی ہماری چوتھی کتاب کا موضوع غزوہ بنی قریظہ ہو گا، انشاء اللہ

اور سقوطِ خیبر سے جزیرۂ عرب میں یہود کے آخری قلعے کا مکمل صفایا ہو گیا، اور اس کے بعد آج تک جزیرۂ عرب میں یہود کو کوئی اقتدار نہیں مِلا اور انشاء اللہ قیامت کے دن تک ہرگز ان کا اقتدار نہ ہو گا۔

اس تحلیل میں ایک موضوع قابلِ توضیح رہ گیا ہے، اور وہ سُستی کا مؤقف ہے، جسے معرکہ غطفان کے نجدی قبائل نے اختیار کیا (حالانکہ وہ اس جنگ کی اکثریت تھے)

معرکہ کے تمام ادوار کے جائزے کے دوران ہم نے اس معرکہ میں غطفان کے کسی جوان کی (خواہ وہ قائد ہو یا سپاہی) مسلمانوں کے خلاف کوئی سرگرمی نہیں دیکھی جن لوگوں نے اپنے گھوڑوں کے ساتھ خندق پھلانگی، وہ سب کے سب قریش تھے اور ان میں ایک بھی غطفانی نہیں تھا، اسی طرح مسلمانوں کو خوفزدہ کرنے کے لیے جن لوگوں نے باری باری اپنے دستوں کے ساتھ خندق کے گرد رات دن چکر لگائے وہ بھی قریش میں سے تھے، اور ان میں ایک غطفانی قائد بھی نہ تھا، اسی طرح تاریخ نے یہ بھی ذکر نہیں کیا کہ ان قرشی قائدین کے سپاہیوں میں سے کوئی ایک غطفانی سپاہی بھی نہ تھا۔۔۔ اس سُست رَو موقف کا سبب کیا تھا، جو اس عظیم جنگ میں غطفان کے قبائل نے اختیار کیا۔

## بڑا سبب

ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ وہاں ایک ہی بڑا سبب تھا، اور وہ یہ کہ غطفان کی کمان (خندق کی کھدائی کے بعد) عظیم و جسیم قربانیوں کے بغیر مدینہ پر قبضہ کرنے سے مایوس ہو چکی تھی ــــــ اور غطفان کسی ایسے صاف عقیدہ کے حامل بھی نہ تھے جو اللہ سے ان کا تعلق کرا دیتا۔ اور وہ اس کی خاطر موت کو شیریں خیال کرتے اور ایمان رکھتے

کہ اس کے جھنڈے تلے قتل ہونا شہادت ہے، جو اپنے مقتولین کو صدیقین اور شہداء کے درجے تک لے جاتی ہے، حتیٰ کہ وہ جرح و قتل کی تکالیف کی پرواہ کیے بغیر اپنی جانوں پر کھیل کر خندق میں داخل ہو جاتے۔

بلکہ غطفان ــــ جیسا کہ معلوم ہوتا ہے ــــ مسلمانوں کے ساتھ اس قدر سخت عقائدی عداوت نہ رکھتے تھے، جتنی یہود اور قریش رکھتے اور غطفان کے سب جوان خالص بدو تھے، جو غزوات و حروب کا یہی مفہوم سمجھتے تھے کہ یہ صرف سلب و نہب اور کم از کم ممکن خسارہ سے مادی غنائم حاصل کرنے کا ذریعہ ہیں اور جب ان کی عظیم افواج نے صحرائے نجد سے مدینہ کی جنگ میں مشارکت کے لیے اپنے خیموں سے مارچ کیا، تو ان کے دل میں اسی چیز کے حاصل کرنے کی تمنا تھی ــــ اور اس عظیم حربی تدبیر (خندق) نے جو عرب نہیں کیا کرتے تھے ان اعراب کے لیے غنیمت کو اس طریق پر حاصل کرنا محال بنا دیا، جس سے وہ اپنی کھلی چھاپہ مار جنگوں میں مالوف تھے، جن میں چند گھنٹے صرف ہوتے تھے، اور وہ اچانک صورت میں ہوتی تھیں، اور انہوں نے دیکھا کہ مدینہ پر ہرگز قبضہ نہیں ہوگا، جس کی غنائم کا وہ خواب دیکھتے تھے، (اور اگر وہ قبضہ کرنے میں کامیاب ہوتے بھی تو) وہ قبضہ خطرناک جانبازی کے بعد ہوگا، جس کی دلیری پر انہیں سیکڑوں مقتولین کا مکلف ہونا پڑے گا،

اور اس سے حاصل ہونے والی غنیمت (ان کے مادی حساب کے مطابق) جوانوں کی عظیم قربانیوں کے سامنے ہیچ ہو جاتے گی، جنہیں وہ اس مادی غنیمت تک پہنچنے کے لیے قربان کریں گے۔ سو انہوں نے اس غنیمت پر جو ان عظیم خطرات سے گھری ہوئی تھی، سلامتی کو ترجیح دی۔

اور اسی وجہ سے (واللہ اعلم) وہ کسی ایسی حربی کاروائی کرنے سے رُکے رہے

جو اس عظیم جنگ میں ان کی جانوں کو خطرے میں ڈال دے، جس میں انھوں نے صرف غنائم اور غنائم حاصل کرنے کے لیے مشارکت کی تھی، اور یہ بات خندق کی کھدائی کے بعد محال ہو گئی تھی، پس ایسا کوئی سبب نہ تھا کہ یہ اعراب قتل و جرح کے درپے ہوتے، اور یہ بات مکمل طور پر ان چھوٹے، تنگ اور محدود مقاصد کی منطق سے اتفاق کرتی ہے، جن کی تکمیل کے لیے یہ اعراب آئے تھے۔

---

کتاب غزوۂ احزاب ختم ہوئی (الحمدللہ)



غزوه احزاب
جبل ثور
بركة الزبير
الجيرة
عسكر قريش
بئر رومة
جبل احد
شمال
قصر سعيد بن العاص
الخندق
خندق
عسكر الاسلام
جبل حلج
العريض
المسجد النبوى
البقيع
الخندق
بساتين
ديار بنى قريظة
وادى مذينيب
العوالى
بساتين
وادى العقيق
ذوالحليفة
جبل عيد
ديار بنى النضير

اسلام کے فیصلہ کن معرکے

# غزوۂ بدر


تالیف

محمد احمد باشمیل

ترجمہ

مولانا اختر فتحپوری


ضخامت ۲۴۰ صفحات مجلد اعلیٰ سفید کاغذ


نفیس اکیڈمی

اردو بازار، کراچی